معجزات ظاہریہ باطنی وارضی وسماوی کو شنیدہ دل تصدیق واعتقاد کو کام فرمایا اور تابعین اور تبع
تابعین نے بھی مضمون خاص اس معجزہ نقش قدم کو نقش دل صفا منزل اپنی کیا اور سطور اتقان خاطر
عقیدت مظہر اور انکی ساعی اور دلیل ہدایت رہی جنکی محدثین واہل سیر کو سند ہوئی یعنی
عترت وآل واصحاب مطہرۃ القلوب مخزن العلوم اور اہل بیت اذہب اللہ عنہم الرجس وطہرہم تطہیرا الذین ہم کالنجوم
بایہم اقتدیتم اہتدیتم کرمہم اللہ ورضی عنہم ورضوا عنہ اور رحمت برجمیع اولیاء اللہ تعالی کے اور
محدثین پر ہو نیز ایسے معجزوں سے اپنی اوراق تصنیفات وتالیفات کو زینت دی اور الواح
سینہ بے کینہ مومنین باصفا اور صحایف خواطر مسرات از ضغینہ معتقدین اہل ولا اور طبایع
موزون مطابع متوسلین اہل التقا پر باعث اور سبب نقش اور انتقاش کے ہوئے رحمہم اللہ وغفرلہم واسکنہم
بحبوحۃ جنانہ ورضوانہ بعد حمد وصلوۃ کی اول سبب تالیف میں اس مجموعہ شریفہ کی کتابہ ہی فقیر حقیر
خاک پائے موالیان حضرت سرور انبیاء ومرسلین بندہ مسکین محمد فریدالدین عفی عنہ کرای بیا سو
مسلمانو ایمان والو رتبہ شناسان حضرت افضل الانبیا مقام خوف وعبرت کا اور مظہر فتن قیامت
کا اور محل استغفار واستعاذہ کا ہی استعیذوا باللہ من وساوس الشیطان الرجیم واستغفروا اللہ
الغفور الرحیم انکار مخالفین دین سید المرسلین نعوذ باللہ منہ کر معاذ اللہ وہ سب ہی منکر ہیں اہل
رسالت کی تو تصدیق معجزات کی چنانچہ خاص ان ایام میں بعض بعض ہند ونو مسکد انگریزیے
مدرس انکا معجزہ شق القمر میں چند روز سی استبداد واصرار کو کام میں لا رہی ہیں اور معاذ اللہ
نسبت ساتہہ موضوعیت اور مصنوعیت کی دی رہی ہیں لیکن جب ایک مزید جلوہ اثری ان کا فتنہا
قیامت کہ العظمۃ عاقل مدعی علم دین اسلام معتقد رسالت حضرت سید الانام ہیں جنکے آدمی کا قلب انکا مکہ
الی منقلب ہو جاوے کہ صفحہ قلب سے اثر صدق وایقان معجزہ بارہ نقش قدم شریف رسول اللہ ہر دوستان
بالکل سلب ومحو ہو جاوے کہ معاذ اللہ نسبت اپنی ناسوی کے فقط منقول ان کتب میں ایسی معجزہ بارہ کے

کی ابداع و احداث دلیل و برہان تو کام فرماوی جبلی و قوع کا ایک پیغمبر یعنی حضرت ابراہیم ع کی نبی
خود مقر ہو اور اپنی پیغمبر مسلم الفضل کی نسبت باوجود موجود ہونے اسکی کتب محدثین مین یک قلم منکر ہو جاے
حتی کہ العیاذ باللہ خاص رسالہ نفی معجزہ مرقومہ لکہی اور اس نفی پر گواہیان اور دلایل بی اصل پیش
کری اور اس دلیل باطل کو خاطر عوام پر منقش کری اور ایسی رسالہ کی اشاعت مین سعی فرمو عمل
مین لاوے اور ہواے نفس سے نفی معجزہ کو حق اور ثبوت معجزہ رسول کو باطل تعبیر کری یہانتک کہ عنوان
رسالہ پر یاد ہو آیہ جاء الحق و زہق الباطل کہ ملاحظہ سی اوس رسالہ کی اول نمایان ہوگا
لاحول ولا قوۃ الا باللہ جس سے خواص ہو کہ کہاوین اور عوام ضلالت مین مبتلا ہون تفصیل
اجمال اس مصیبت کبری اور داہیہ عظمی کی یہہ ہے کہ میان نذیر حسین نامی ایک صاحب ساکن قدیم
مزرعہ وم عظیم آباد مقیم حال شہر دہلی جو پچہلی دنون درباب شاعت رحلت یوم ہی غلغلہ پردا
ہوئی تہی اور اسکی استحلال مین بہی سعی موفور عمل مین لائی تہی اندنون اونہین یہہ نئی سوجہی کہ معجزہ
نقش قدم رسول اکرم ص کی منکر ہو گئی اور مثل انکار اور بدیہیات کے معجزہ مرقومہ بلکہ بہذا
آثار اور انہیں تاک حرمت مواقع اعجاز پر علی رغم حدیث و روایات مصرحہ کتب محدثین و اہل سیر
معتبرین باخبر خصوصاً مخالف مرویہ حضرت صدیق اکبر رض ہنالیش اباطیل وہ ہو کہ بانہ خاص و عام
کافہ اہل اسلام مین غلغلہ پیدا ہوا اور تفرقہ انداز ہوے مین یہانتک کہ ایک رسالہ خاص نفی
معجزہ مرقومہ مین شایع کیا اور کیا یہاور ہی کہ صریح مخالف مصرحات اسلاف کثیرہ صالحین اپنے
دلسی مضمون تراش کر بی اندیشہ روز موعود اور بی پاس لحاظ روح مطہر رسول مقبول کی عدم وجود
ایسی معجزہ باہرہ کا جو کہ کتب محدثین مین بکثرت موجود ہی بنام نہاد بعض بعض کتابون مستثنین
معجزہ مرقومہ کی جہوٹ موٹ و سطحی ہکانی عوام ناواقفین کی لکہہ یا ہی اور انکار اسکا بطرف تمام
سلف صالحین ناحق و ناروا منسوب کر دیا تا کہ ناظرین دہوکی مین پڑین کیونکہ کتب اسلاف

اس زمانہ مین کسکو نظر کب دیکہہ سکتی ہین اوس رسالہ کو دیکہکر انہین جیسی ہو جاوین تا کہ انکی بہم پہنچی حضرت
سواد اعظم ہیزاد ہن اور زیادہ تر بہادر لکہنا جاء الحق وزہق الباطل کا ہے عنوان پر کہا اشیر الیہ ہتین معاذ
یہ حرکت شنیعہ حضرت پاس سخن یا بہوا نفس ہے یا مفاد و معانی مضمون الناس علی دین ملوکہم فی عالی مین
اس رنگ ڈہنگ سی جلوہ فرما ہوا ہے واللہ اعلم بالصواب کیا مفاد اندیشہ کیا ہی اور مبلغ علم و مذاق و ا
وسیاق کلام محدثین و احادیث کا یہ حال ہی کہ نام رسالہ کا دلیل محکم فی نفی امر القدم رکہا ہی کہ ہر صاحب دیانت
و امانت ماہر فن بلاغت پر صرف اس تسمیہ ہی سی بسم اللہ بقول مشہور حقیقت اخوند صاحب معلوم شد زیادہ تر
بہاور اور ماہیت علمی حضرت کی ہر بات ظاہر ہو سکتی ہی یعنی تہوڑا سا واقف لغت عرب اور ماہر محاورہ و استعمال اہل
عرب کا جانتا ہی کہ صلہ دلیل کا علی چاہتی کما یدل علیہ کتب اللغة جہان محکم و مکہ کلام بلاغت التیام مین فی ہی
سبحان اللہ اور بہر ایشدہ اور استطاعت پیر بالطبع یہا مذاق وسوق عبارت حدیث حکیم وضعیت تکذیب کلام
اہل حدیث کو کام فرماسکین ان ہذا لشی عجاب اللہ اللہ لا حول ولا قوة الا باللہ مگر یہ بہی معجزہ ہی
رسول مقبول کا کہ پہلی ہی بسم اللہ صرف تسمیہ ہی مین ماہیت فضل و کمال و جہل و علم کہل جاوے تاکہ
ہر ذی علم پر بخوبی مصرع قیاس کن زگلستان من بہار مرا حقیقت دعوے حدیث فہمی اور ادعا مذاق و سوق
مقال اہل حدیث منکشف ہو جاوے اللہ تعالی اپنی حفظ و امان مین رکہی اطفال مکتب خوان تک اس بیادبی
او جسارت سی متعجب و حیران اور ہر صغیر و کبیر اہل ایمان اس جرأت و جسارت سی انگشت بدندان ہی خدا
کسی کلمہ گوی محمدی مقر فضایل احمدی کی دہان و زبان قلم پر کلمہ نفی اپنی مسلم رسول اکرم کی اثر قدم کی نسبت
کیونکر اسکتا ہی اور کلمہ جاء الحق وزہق الباطل کون مسلمان اسکی عنوان پر لکہہ سکتا ہی مگر تابعان ابوجہل
پیروان مسیلمہ کذاب کی الا ان الا الحفیظ الحفیظ ایسی ماہیت منقلب ہو گئی کہ خاص ایسی معجزہ بینہ و بینہ کتب
معتبرہ و متکاثرہ سے منکر ہو گئے اور صدق اوسکا صفحہ قلب سے بالکل محو ہو گیا حتی کہ حس تصدیق رو ا حضرت صدیق
اکبر بہی بالکل سلب ہو گیا بلکہ علاوہ اسکی باوجود ادعا علم و فضل اور مذموم ہونی کذب و افترا کی ایسی

کی نہیت وسالی نقش تقریر بر کت حسنات ہاں اردو میں حتی الوسع صاف صاف لکہتا ہی اور جہاں عبارت عربیہ
ہی ترجمہ اوسکا بہی اردو میں التزام کیا ہی اور دقت نکات علمیہ سے قصر بیان بسبب پریشانی خواطر عوام مشتبہ
در گذر مقصود اسے امید ہی کہ ناظرین بہ بحوے احقال ہدایت اشتمال لا تنظر الی من قال انظر الی
ما قال اس ہیچمیز کی تحریر پر کچہ خیال نفرماوین جس جس کتاب معتبر کا حوالہ دیتا ہی بالنقل عبارت لکہتا
بغور ملاحظہ اور تطبیق عمل میں لاوین اور بعد تحقیق و تحقق کے صادق و کاذب کو حسب استحقاق دعا یا
فرماوین اور اگر احیانا بمقتضای خاصہ انسانی کہین سہو و نسیان از ضعیف البنیان سرزد
ہووین تو از راہ عفو و کرم معاف فرماوین اور اس گنہگار کو بدعای خیر خاتمہ یاد مین لاوین اور باعث
اس عجالہ کے محض ابتغاء لمرضات اللہ ہے اسلئے جسپر بہی کہین کہ دور و قرب قیامت کا ہی عوام تجار
تو کیا بلکہ خواص بہی ضعیف الاعتقاد ہوجاتی ہین کیونکہ خود تو کتابون پر نظر نہین اکثر مشغول رہتی ہین
استحصال دنیا مین جہان کسی نے حدیث و تفسیر کا درست نادرست حوالہ دیدیا غریب ہوکے کہا آتی ہین اور عوام
آجاتی ہین المختصر نظر باختصار صرف ایک مقدمہ اور دو باب اسکی مقرر کئے مقدمہ مین علی سبیل الاجمال اثبات
و ثبوت ہی اس بات کا کہ جو نشانیان اور معجزات ہر ہر پیغمبر مین جدا جدا تہے وہ سب مع شی زائد پیغمبر خدا مین جمع
ہوگئے تہا ایدا اور بالغ شدہ اوسی باب اول مین بیان اور تفصیل ہی حدیث و روایات معجزہ نقش قدم
رسول اکرم صلعم کی مع رفع شبہات متعلقۃ المحل اور تنبیہات کذب بیانیون منکر صاحب کے اور باب دویم مین
رد ہی اون وسوسات و شبہات کا جو فاضل منکر صاحب کو عارض ہوے ہین اور اونکو دلایل لا طایلہ
فرمائے ہوے ہین اور کشف استار و سفسطہ بازیون اور مغالطہ اندازیونکا جس سے خاص عام دہوکے مین آتی ہین
مقدمہ معراول اجمالا اتنا جاننا چاہیئے کہ یہ بات مسلمات جمیع فرق اسلامیہ سے ہی کہ جو فضایل و معجزات
اگلی پیغمبرونکو حق تعالی نے اپنے فضل سے فرمائی وہ سب ہمارے پیغمبر کے لئے عطا کئے بلکہ اونسے افضل اور فایق
بالاتر ہمارے حضرت کے لئے ظاہر فرمائے کہ یہ بات منصوص ہے اور اجماع کیا ہی اسپر علماء محمدی نے

امت

نی احادیث جو اس باب میں ہیں کتب صحاح معتمدہ میں بہری پڑی ہیں اگر وہ اس جگہ سب نقل کیا دیں
تو کتاب طویل مرتب ہو پہر بہی کما حقہ تمام تفصیل نہ لکہی جاوے اسلیے صرف اشارۃً صحیح بخاری اور صحیح مسلم
وغیرہا کتب صحاح سے تنبیہ کافی ہی کہ خود حضرت نے فضلنا بعضهم علی بعض بعض فضایل کے فرمایا اور بعضی
حدیثیں بغیر شمار کے ہیں چنانچہ بالتصریح امثال ان مضمونونکی بہتیری حدیثیں ہیں کہ ان اللہ تعالے
فضل محمدا علی الانبیاء و علی اہل السماء الحدیث انی فضلت علی الانبیاء بست الحدیث انا سید ولد
آدم الحدیث و اعطیت خمسا لم یعطهن احد قبلی الحدیث ان اللہ بعثنی بتمام الاخلاق و محاسن الافعال
وغیرہا کہ ان سبکو ہر شخص دیکہہ سکتا ہی اور بیشتر ملاحظہ سے انکی ظاہر ہوگا کہ کس کس طرح کی فضیلتیں اور معجزات
اپنی حضرت بیان فرماتی تہے جو کہ اگلی پیغمبروں میں نہ تہی لیکن بیشتر کلمہ ولا فخر بہی ساتہ انکے ارشاد کردیتی تہے
یعنی حضرت کو ان بزرگیونسے بہی کچہہ فخر اور بڑائی نہیں حاصل بلکہ حضرت انسے بہی زیادہ بالا مرتبہ
رکہتی تہے المختصر کہ یہہ امر اجماعی منصوصی ہی کہ جو معجزات اگلی پیغمبروں میں تہے ہمارے حضرت میں مع شی لہ
اشیاء زایدہ تہی سو حقیر مواہب لدنیہ اور خاص شفای قاضی عیاض ہی میں سے نقل کرتا ہی کہ یہ دونو
کتابیں منکر صاحب کی نزدیک بہی بموجب اقرار انکی بہت معتبر ہیں بلکہ بیشتر انکی لمعات مضامین رسالہ منکر
سی روشن ہی کہ انکا قول انحضرتکو بہت مقبول ہوگا سو بحول قوۃ الہی بالتفصیل تو یہہ معجزہ خاص حضرت
رسالت پناہی قریب تر باب اول میں دیکہوگی کہ خاص مواہب لدنیہ میں بہی بکمال تصریح و تخریج و ہدایت
کتنی روشن سے موجود ہی لیکن یہاں ایک مقدمہ ضروری البیان جو کہ حاوی اور جامع ہی تمام مطلوب اور
مقصود کلی کو دو تو میں سے نقل کر دیا جاتا ہی کہ بموجب تصریح ان دونو شاہدین عادلین مقبولین منکر
صاحب کے اجماعی ہی کہ درحقیقت قاعدہ کلی اور قانون عام منصوصی ہی واسطی اثبات اور ثبوت تمام مطلوب
متنازع فیہ کے جسکا جی چاہی دیکہہ لی مواہب لدنیہ میں موجود ہے ما خص نبی بشی من المعجزات والکرامات الا
ولنبینا مثلہا کما نصوا علیہ اور شفا قاضی میں بایں الفاظ ہی لم یوت نبی معجزۃ الا وعند نبینا مثلہا

اور اسی جوامع سے مشہور و قد شبہ الناس علی ذلک الی فصل کہ جس جس معجزہ اور کرامت سی ہم ایک ہی مخصوص
ہی وہ سب ہمارے نبی کو ملی ہیں یعنی دونوں تمام مجموعہ کے ساتھ ہمارے پیغمبر خدا امتیاز و اختصاص رکھتے ہیں کہ ان
نفس کے ہی سب علمائی اور مثل معجزات ہر نبی کے بالمعجزات دست ہمارے پیغمبر افضل پیغمبران ہی سے نکلے
تو ضرور ہے کہ ان مخصوصات مضامین اس قاعدہ کلی منصوص اجماعی کو نقش خاطر صفا مظہر اپنی رکھا ہی تو
معجزہ کسی پیغمبر کا صحیح و مستند پاتا ہی بیشک و شبہہ بدون وجہ الغیر کسی سند و ثبوت لا خاص ہمارے
معجزہ کے خاص ہمارے پیغمبر خدا کے لئے مصدق دل سے یقین و اعتقاد اسکا ہمیں لازم آتا ہی بلکہ انکا
اسکا مخالف ایمان اور خرق اجماع ہی اور لیت و لعل اسمیں عجب تر ہے خطر الاعتقاد سی اپنے کو صحابہ
لازم ہی نقش نعت کو پاس سخن کو دیں دو کرین بعد از استعاذہ و استغفار اسی ہی سے استغفار اور استقا
لازم جانیں احادیث مندرجہ صحاح اور مصرحات مواہب شفا وغیرہ ملاحظہ فرمالیں اور صحیح ہیں کہ قطع نظر حدیث
و روایات آیۃ الباب اول کہ خاص تورات نقش قدم مبارک اور نقش نعلین بلکہ نقش اسم مختصر تک خاص ہوا
ہیں بھی یاد رہے اگر بالفرض و التقدیر کسی کتاب معتبر میں خاص انکا نام ہی رسول کریم ہی پاتی یا نسبت
کسی شاعر یا راوی غیر معتبر سے بھی سنتے تب بھی بلا تعجب و انکار اپنی نسبت حضرت ابراہیم کے تصدیق اسکی ذکر
ضرور تھی ضروریات ایمانیہ کما نصوا علیہ چنانچہ کہ جم غفیر محدثین و نقباء دین اس کثرت سے تخصیص رسول
مقبول رقم فرماتی ہیں کہ مرتبہ حضرت شیوخ کا نمایاں ہو کر انکے نام تو ہم انمیں بعض بتلا دیتے ہیں
اور روایات اور حوالہ تمام ہر ایک صاحب کتب کا باب اول میں ملاحظہ فرمالیوینگے اور نمونہ دیکھ لیں کہ یہ
اہل حدیث و فقہ صاحب تصانیف و تالیفات کثیرہ معتمدین ثقات اسلام صاحب سی جنہوں
اپنی اپنی کتابوں میں درج کرتی ہیں وہ یہ ہیں وہ اسامیہم صاحب مواہب لدنیہ معتبر منکر صاحب شیخ عبدالحق
محدث محقق مسلم الثبوت شیخ جلال الدین سیوطی جیسی استاد صاحب سیرت شامی امام اثار جامع
روایات مناسبہ صفحہ بہ صفحہ میں منکر صاحب سے لکھتے ہیں امام ابوبکر عربی شارح موطا

امام مالک علامہ علی بن برہان الدین حلبی محدث صاحب انسان العیون فی سیر الامین المامون ۵ ۶
حافظ احمد بن محمد مُقری صاحب فتح المتعال ۷ حافظ محمد بن احمد شافعی متولی مصر ۸ شیخ رزین صاحب
صحاح ۹ حافظ حسن دیاربکری صاحب خمیس ۱۰ ابن جوزی محدث ۱۱ ابن سبع ۱۲ نیشاپوری ۱۳ شیخ ابن حجر عسقلانی ۱۴
۱۶ ابن خطیب محدث صاحب قصیدہ ۱۵ حافظ زہری تلمیذ ابن قیم محدث حافظ مزان جابر کی صاحب
نثر الجواہر ۱۸ صاحب قرۃ الناظر ۱۹ شیخ محمد ہادی صاحب جامع المعجزات ۲۰ امام فخر الدین رازی ۲۱ حافظ
شمس الدین دمشقی صاحب معراج ابسجع ۲۲ شرف الدین ابو عبد اللہ محدث ۲۳ سطری ۲۴ حافظ ابو نعیم
۲۵ حافظ عبد اللہ دمشقی حنفی صاحب موارد الانوار ۲۶ ابن حجر مکی اور ۲۹ قاضی عیاض صاحب شفا معتبر و مقبول
منکر صاحب پھر ایسی شرطہ الخمیس ایمانی انصار سبحانی کہ بلا تشبیہ یا مثیل ہے یہی فایق تر اور ابلغ ہی
اگر منحرف ہو جائیگے تو اخراب علماء راسخین فی العلم مین خوار و زار اور رسوا اور پست پا ہونگی تشبیہ لطیف
یہہ بہی واضح ہو کہ ایک آیت بینہ اور ظہور معجزہ رسول مقبول ہی کہ باینہمہ شور و شغب انکار و استبداد خود
بخود نفحوائے مضمون اعجاز مشحون یقولون بافواہہم مالیس فی قلوبہم زبان قلم اضطراب شیم منکر بردو
بزعم رباعی کسی صاحب تاثیر معتقد معجزہ نقش قدم بی ساختہ نکل گئی کہ دہن سے نقل کیجاہی ہر چہ اسباب
جمال ست رخ خوب ترا ہمہ بروجہ کمال ست کما لا یخفی خوبی و شکل و شمایل حرکات و سکنات انچہ خوبان
ہمہ دارند تو تنہا داری حاشیہ صفحہ پنجم رسالہ منکرہ پر اور اسیطرح مضمون ہذا ترجمہ مشکواۃ ساختہ و پرداختہ
مولینا مولوی اسحق صاحب مین بہی زبان قلم پر آگیا کہ نہ بطریق نقل و استرداد ہی بلکہ بطریق نعت
سرور کائنات کہ در حقیقت مضمون مرقوم خلاصہ مرام احادیث و مفاد و مآل ہدایت اشتمال مراتب
مصرحہ منصوصہ صاحب مواہب و قاضی عیاض رح ہی اور نہ بطریق مبالغہ مداحین کما لا یخفی علی الفطن
اللبیب کیونکہ مضمون انچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری سے یہی مفاد و مراد ہی ما خص نبی بشئی الخ اور
لم یوت نبی معجزۃ الا و عندہ بینا الخ کا ہم ایک اور عنوان سے بطریق اہل میزان بہی کہتے ہین و اضح

سید المرسلین ﷺ پر بہی کہ محدثین اہل دین و دیانت خواہ نظم میں لکہیں خواہ نثر میں قول اونکا
مقبول اہل ایمان ہی اور یہی دیکہہ لینا چاہیے کہ بموجب تصریح اس معتبر و مقبول شکر کے نقش قدم معجزہ
مسجد بغداد میں صاف ہویدا ہے کہ بلیغ تر ہے معجزہ ابراہیم سے اور مصداق ابلغ منہا حسب تصریح شفائے
قاضی عیاض نمایاں ہے پہر منصف کو چاہیے کہ دست بازی یا افترا پردازی شکر کے غور کرے کہ صفحہ
۲۰ میں بقول چند کتب بزرگ خاص اس کتاب کا نام بہی غضب خدا کا بدین مضمون لکہدیا ہے کہ معجزہ ثبوت ایسے
نہیں ہوا چنانچہ نقل عبارت حاشیہ پر لکہی جاتی ہے اب ہر شخص خیال کر سکتا ہے کہ اگرچہ عدم وثوق
یا ضعف وغیرہ مراتب ہی نسبت تحریر صاحب موہب کے لکہدیتی تو کون موہنہ پکڑ سکتا تہا کیونکہ جب
گروہ کثیر محدثین ہم خیال صاحب مواہب کے نامعتبر کہہ یا تو کسنے زبان پکڑی ہے لیکن چونکہ وہ صاف بعدم
ثبوت بلکہ بعدم وجود خاص تصریح نام مواہب کے رقم فرماتے ہو تو اب ایسی مدعی علم مرتکب کذب و افترا کے
لیے بجز اثر استحلال کے اور کیا تصور کیا جا سکتا ہے یا یہ کہا جاوے کہ انکار معجزہ تو اثر ہے استحلال کا اور
انکار بعدم ثبوت و وجود در کتاب مقبول مرقوم ظہور معجزہ رسول مقبول ہے کہ ازبسکہ انکار معجزہ نقش قدم معجزہ
قلب پر منقش ہے اور قلب پر نسبت تصدیق اوسکی پردہ پڑ گیا چشم بصیرت از سرتا پا بے بصر ہو گئی
تو تقلبات چشم سر پر بہی یہہ پردہ پڑ گیا مرتبہ کوری دو رآدہ کا پیدا ہوا کہ کتاب مرقوم میں مضمون ثابت نہ ہوتے
اصلا دکہلائی بہی نہ دیا اللہ اپنی حفظ وامان میں رکہے مضمون آیہ ختم اللہ علی قلوبہم وعلی سمعہم
وعلی ابصارہم غشاوہ کا مصداق گویا مجسم ہوکر نمودار ہوا ہے خدا کرے یہ عذر پیش کریں کہ سہو کاتب
سے اس کتاب کا نام شمول کتب دیگر درج ہو گیا لیکن عند العقلا یہہ عذر لنگ قابلیت درجہ قبول کے
نہیں رکہہ سکتا کیونکہ جواب چیند مقابلہ و اشاعت کیا فرما دینگے بلکہ ہم کہتے ہیں کہ یہ بہی خیال بیجا
از راہی نہیں کہ اوسوقت بہی بصر و بصیرت پر پردہ ہی رہا اور اگر بالفرض و التقدیر بغیر ملاحظہ
خدا جانے کس مقام سے اشاعت و طبع عمل میں آیا تو بہی خالی از معجزہ یا اثر استحلال نہیں فافہم وتدبر

آٹھویں

نویں

دسویں

گیارہویں

پھر علی بن برہان الدین کتاب مذکور میں لکھتے ہیں فقد اثر فی صخرۃ بیت المقدس لیلۃ الاسرا
و ان ذلک الاثر موجود الی الآن آٹھویں پھر علی بن برہان الدین کتاب مرقوم میں لکھتے ہیں انہ
الحافظ الزبیری الحنبلی تلمیذ ابن القیم ذکر فی خصائصہ و اما الانۃ الحدید فلان الانۃ الحدید معروفۃ
بالنار وقد الان اللہ الحجارۃ لمحمد صلعم ولا یعرف لین الحجارۃ بالنار ولا بغیرہا و ہذا ابلغ و اعجب من ہذا الجار
انہ اذا کان یمشی علی الصخرۃ لانت تحت اقدامہ و اذا مشی علی الرمل لا یؤثر فیہ خرقا للعادۃ
واضح ہو کہ قول محدث ہذا ابلغ و اعجب کا اشارہ طرف اوسی قول منصوص کے ہے وتنبیہہ اجماعی مصر موایت دستفاد
کے نویں ابن حجر عسقلانی شارح صحیح بخاری فتح الباری میں لکھتے ہیں اسی روایت مرقومہ کو دسویں
صاحب فتح المتعال لکھتے ہیں رایت بمکۃ المشرفۃ ایضا فی القبۃ اللتی وراء زمزم اثر قدم فی حجر
یقولون انہ اثر قدم النبی صلعم گیارہویں فاضل مرزا جان پیر کے کتاب نظم الدرر والمرجان میں تفصیل تمام
لکھتے ہیں صرف مقام حیرت یہ ہے کہ لا وطی علی صخرۃ الا و اثر فیہا بارہویں شیخ عبد الحق محدث
دہلوی رحمہ کتاب مدارج النبوۃ میں لکھتے ہیں و از انجملہ است کہ چون بر سنگ می رفت فرو می رفت در رو
پا او در آن تیرہویں پھر محدث ممدوح اوسیمیں دوسرے جگہہ لکھتے ہیں و بر کوہی کہ آنحضرت [illegible]
حرا می کرد اثر قدمین شریفین ظاہر می شد چودہویں جذب القلوب الی دیار المحبوب میں
شیخ ممدوح لکھتے ہیں کہ مسجد بنی ظفر و او را الآن مسجد بغلہ نامند اور اوسیمیں لکھتے ہیں بہ ثبوت رسیدہ
کہ آنحضرت در محلہ بنی ظفر با جمعی از صحابہ مثل ابن مسعود و معاذ بن جبل وغیر ایشان رسیدہ نماز گذارد
و بر سنگی کہ در انجا است نشستہ اور بعد ایک اور قصہ کے پھر لکھتے ہیں بعضے از علما تاریخ نوشتہ اند کہ بر نے
کہ حمل نمی گرفتہ باشند چون بر آن سنگ بنشینند حاملہ گردد و این خاصیتہ پیش اہل مدینہ مشہور قدیما و حدیثا
و بمسجد شہر رسیدہ است مشہور می گویند کہ در حرہ کہ جانب قبلہ این مسجد است سنگہاست کہ بر وی آثار است می گو
کہ آن اثر حافر بغلہ آنحضرت است و بر سنگ دیگر مانند اثر مرفق واقع است گویند آنحضرت بر وی
اس محدث محقق نے کس قدر تواتر اثر قدم حضرت سید المرسلین مثل تواتر اثر قدم ابراہیم بر مقام ابراہیم

فی الرمل و نو یتمر قدمہ الشریفۃ فی الصخر الجلمد و نحو ذلک فاجاب نعم نعتنیٰ کما صاحب فتح المتعال
کی کہ سوال کیا گیا شیخ حافظ محدث سردار ہیں شیخ محمد خلف احمد متوم مصری شافعی کہ آیا وارد ہوئی
یہ بات کہ نہ بیٹھتی تھی مکھی آنحضرتؐ پر اور نہ دیکھا جاتا تھا واسطی حضرتؐ کی سایہ سورج مین یا نہین
آیا تھی آنحضرتؐ کہ جو کبھی چلتی تو نہ دیکھائی دیتا نشان قدم کا ریت مین اور اثر کرتا قدم شریف
پتھر سخت مین اور مانند اسکے پس جواب دیا شیخ نے کہ ہان یعنی نہ کبھی بیٹھتی تھی نہ سایہ پڑتا تھا نہ نشان
ہوتا تھا ریت مین اور نشان ہو جاتا تھا پتھر سخت مین بلکہ اونیسوین روایت ابن سبع کی
بیسوین روایت نیشاپوری کی اور اکیسوین سوا ان دونو کی اور تلاش کرنی چاہیے کہ شیخ مذکور نے
اپنی جواب مین یہ بھی فرمایا کہ رد کی ابن سبع و النیشاپوری وغیرہما اور در باب عدم وقوع ذباب و عدم
رویت ظل بعد تفصیل علت و حکمت اوسکی کہ ذکر اسکا اس جگہ موجب طوالت اور مستغنی عن البیان ہے شیخ
ممدوح فرماتے ہین کہ ورد ایضاً ما ذکرہ السایل یہانتک لکھتے ہین و تاثیرہ فی الصخر انقیاد
لاثرہ الشریف و اشارۃ الی ان الصخر لان لہ خلافا لجاحد و من کفر بہ و لم یتبعہ انتہی موضع
الحاجۃ بائیسوین شیخ عبدالحق محقق مدارج مین لکھتے ہین بسند ابو نعیم کہ روایت ہی محتوی اس
سنگ کی جو کہ اصل پشت ہی اثر کا چون در آمد آنحضرتؐ غار را مایل گردانید سر مبارک خود را بسوے
سنگ تا پنہان کند شخص خود را پس نرم کرد خدا تعالیٰ سنگ را تنبیہ یاد رہی کہ یہ بھی ایک مقام ہی ظاہر ہو
طبع نرم ہونے پتھر کا معجزہ آنحضرتؐ کا کہ آپکی سر دیا بلکہ نعلین سے بعضے مسجد الصخرہ کے لیے پتھر نرم ہوا اور حضرت
ابراہیم کے لیے صرف ایک مقام مین فافہموا و تذکروا تیئیسوین حافظ شمس الدین ابن ناصر الدین
دمشقی معراج صحیح مین لکھتے ہین ثم توجہ نحو صخرۃ بیت المقدس و حماہا فصعدہ من جہۃ الشرق
اعلاہا و اضطربت تحت قدمہ ولانت فامسکتہا الملائکۃ لما تحرکت و مالت انتہی موضع الحاجۃ
چوبیسوین ترجمہ وفاء الوفا مین بیچ بیان فضیلت مسجد بغلہ کے بھی عبارت صاحب

مظہر کی گفتہ کہ نزد این مسجد اثاریست نزد وے از جہت قبلہ کہ میگویند اثر سم بغلہ آنحضرت ست و
در غربی اثر سم بغلہ اثر آرنج مبارک آن سرورست کہ بر آنجا تکیہ کردہ و بر سنگ دیگر آثار انگشتان است
کہ مردم بزیارت آنہا تبرک می جویند انتہی یہ لکھتے ہیں پھر شیخ عبد الحق محدث مدارج میں لکھتے
ہیں اگر نرم کردہ شد حدید برائے داؤد نرم کردہ شد سنگ سخت برائے آنحضرت انتہی پھر لکھتے ہیں
ابن جوزی نے کتاب وفا میں منقول منکر یہاں در میں لکھتی ہیں قال ابو نعیم الحافظ لما دخل رسول اللہ الغار
الی الجبل لیختفی شخصہ عنہم فلان لہ الجبل حتی ادخل رأسہ واستتر وجہ الی حجر من جبل الاصم
فلان حتی اثر فیہ بذراعہ و ساعدہ وذلک مشہور یقصدہ الحاج ویزورہ وعادت صخرۃ
بیت المقدس کہیئۃ العجین فربط بہا دابتہ والناس یلتمسون بذلک الموضع التبرک الی
الیوم انتہی تنبیہ اس جگہ پھر ہم یاد دلاتے ہیں کہ منصف باخبر یاد کرے اور دیکھے کہ مثل مواہب لدنیہ
کے اس کتاب کی نسبت بھی یہ لیکن واقف اسکو منکر یہاں در کلام فرماگئے ہیں نقل عبارت اوسکی ہمنے چودہوین
صفحہ کے حاشیہ پر اس لڑکی لکہدی ہے اور اس عبارت مصرحہ کتاب وفا ابن جوزی کو کہ مس بسیط و تفصیل سے
معجزہ الانۃ سنگ کو بہ تحقیق روایت کرتا ہے اصل کتاب سے کوئی منصف تطبیق دے پھر روح منکر کو
اس تخفیف سے یاد کرنا چاہیے جسکے کہ ایسی ذی کردار بموجب آیات قرآنی اور احادیث حضرت رسول
کردگار مستحق ہوئیں سنا گیا ہے حافظ عبد اللہ دمشقی حنفی کتاب مورد الانوار میں لکھتے ہیں
اگر کچہ بھی پاس ذرا سی شعبہ ایمانکا منکر کو ہو تو عرق شرم میں ڈوب جانا چاہیے اور یہ پھر کہیے لفظ انکار اس
معجزہ رسول کردگار کا زبان پر آدمی بر صاحب ایمان کو لازم ہے کہ غور سے اس حافظ مومن حنفی کے
ارشاد واہدا کو بغور دیکھے وہ یہ ہے واما معجزۃ اثر قدم النبی صلعم علی الصخر فقد بلغت عند مسلم
التیسیر لعل المنکر لم ینظر الی کتب السیر فی احوال خیر البشر انتہی یعنے حافظ ممدوح فرماتے ہیں کہ اس
معجزہ قدم نبی کا تحقیق پونچا ہے نزدیک سیر جاننے والوں کے شہرت کو یعنے ایسا مشہور ہوا جیسا کہ

سے قریب ظاہر ہوتا ہے قول شارح مین سے ترخیم کرکے نقل کرین اور تصریحات صاحب مواہب
وغیرہ محدثین اہل سیر خبر صد سیما تصدیق حضرت صدیق اکبرؓ تک کو پس پشت رکہکر دعوے معجزہ
مرقومہ کو بلا دلیل غیر صالح الاعتبار لکہین فاعتبروا یا اولی الابصار دوسرے نسبت دینی نیرنگ بازیگی
مومنین مثبتین معجزہ مخبر صادق کو خود شعبدہ بازی منکر کی کچھ عجب نہین ہے یہ عین مظہر اسوہ جانبین کو
یقینی مثبتین کو باحباب سرور کائنات صلعم اور منکر کو با منکرین معجزات کہ وہ معاذ اللہ حضرت صلعم کو ساحر تعبیر کرتے
تہی کما شہد بہ کتاب اللہ العزیز المنان الحمد للہ علی احسانہ قد جعل لنا فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ مرقومہ
یا یہ کہا جاوے کہ اب کچھ لکہنا منکر کا مظہر ہے مصداق المرء یقیس علی نفسہ کا یاد رہے کہ ترک عبارات
حسب زعم منکر اصلا مفید مطلوب مثبت نہین تہے بلکہ عبارات مذکورہ زیادہ تر مثبت مدعای مثبت ہی کما
سیظہر التقریب علی الفطن اللبیب لیکن چونکہ مثبت کو صرف خدمتگذاری منکر زبانی شارح قصیدہ ظاہر کرنی تہی اسلئی صرف
اوتنی ہی عبارت ضروری بیان کردی ہو گئے مگر ناظران با بصیرت پر ہویدا ہے کہ منکر بہادر نے ایک ٹکڑا قول شارح
سے ذکر کیا اور دوسرا ٹکڑا جسمین کہ سند معتمد ہے پس پشت پہینکا اور اصلا مضمون لا تلبسوا الحق بالباطل
وتکتموا الحق وانتم تعلمون سے اندیشہ نکیا تیسرے صرف اس کلام شارح کو جسمین کلمہ لکن بلا سند ہے جیسے
دیکہکر آپ مبہوت ہوئے ہین سند انکار اور مفید منع زعم کرنا صاف اقرار ہے خیانت کاری کا یا اظہار
عدم بلوغ مقصود مرام کلام شارح کا اور سے عدم ممارست ہے اطلاقات و معارض کلام جبابذہ
علما حدیث و مصطلحات محدثین سے ظاہر کرتے ہین اور محض رسوا ہونا محفل علما مین بلکہ اس عبارت منقولہ مرقومہ
مین بہی یہ خیانت کاری سے باز نہین آئی کما ہو ظاہر علی ناظری عبارۃ المنقولۃ و منقولہا المرقومۃ منہ من
النسخ الصحیحۃ بالجملہ یہہ کیف مقولہ شارح خود بہر دو طریق قاطع بیخ انکار منکر ہے نزد حسبند ہم
اس کو بوجوہات کثیرہ بسط و تفصیل سے ظاہر کرتے لیکن بہ عجالہ مقصود الاختصار ہے اسلئی صرف
چند وجہ مختصر سے لکہدیتے ہین منصف غیر متعسف تعمق نظر سے اگر دیکہی تو واضح ہے کہ منکر نے محض دعوی کیا

بھی بلا سند ہی اور سمجھا نہیں کہ مقصود مرام شارح کیا ہی اور سبب اسکا طرف عدم ملحوظ ومحارست
رقوم رہی یاد ہی اثر استعجال متکلم اگر منکر زرا بھی فہم وادراک کو کام فرماتا تو بیشک اس معجزہ کو بتصریح شارح
مستند جانتا اور ایمان لاتا اول وجہ تو ہم موجب ہی کہ عبارت مجولہ مترجمہ کی مطابق رای مصطلح جماہیر
علمای محدثین لکہتی ہیں ماہرین علم کلام واہل بلاغت ومعانی اسکی نکات وباریکیونکو یاد دین المختصر کہ
کلام شارح سے یہی کا لشمس فی وسط السماء ظاہر ہی کہ معجزہ مستند ہی کیونکہ وہ ذکر ناظم وبعض احیا کو بلا سند
لکہتا ہی نہ اصل معجزہ کو اور موید اسکی یہی عبارت ماقبل وما بعد کما ستقف فی الوجہ الثانی منکر جیو تو
کمال سے حدیث دان اور حدیث فہمی کا بڑی لن ترانی سی کہتی ہیں اعجب العجاب ہی کہ فقط کلمہ بلا سند
ایسی دہوکہ میں آگئی کہ انکار معجزہ کر لی تہی اگر کلمہ غیر ثابت زبان شارح سے نکلتا تو خود صاحب اعجاز ہی
منکر ہو جاتی کہ مذاق اسکلام کا بہ مصطلح محدثین پر ہویدا ہوگا یعنی بالغرض اگر لکہ غیر ثابت ہی
کوئی محقق لکہتا جب بہی ماہر حدیث وکلام اہل حدیث نقی کو کام نہیں فرماسکتی منکر جیو نے طریقہ جمع
بین الروایتین الصحیحتین المتضادتین شاید دیکہا ہی نہو گا ایسی مقام میں تو نہیں معلوم کیا کیا نسبت
صدیقین وصلحا کو دیتی ہونگی بالجملہ حرف لکن بلا سند تو آپکی نظر اگر غیر ثابت بہی خاص نسبت بحدیث ردا
معجزہ مرقومہ ہوتا تب بہی انکار منکر مردود تہا اگر حضرت مقدمہ اور خاتمہ شرح سفر السعادہ کو منکر جیو
دیکہتی اور سمجہتی تو ایسی دہوکہ نہ کہاوین ہم حرز اللطافہ صرف نظر بر ہدایت شوریسی عبارت بمقام حاجت
خاتمہ کی نقل کرتی ہیں بدانکہ شیخ مصنف سامحہ اللہ تعالی وتقدس درین خاتمہ بسیار توغل نمودہ ومبالغہ
نمودہ است ودر مقام انتقاد آمدہ وتقلید بعضی ازین قوم کہ متوغل اند درین باب کردہ بر جملہ از احادیث
جرح وطعن نمودہ است بر بعض حکم بعدم صحت کردہ وبر بعض بعدم ثبوت وبر بعض حکم بوضع وافترا نمودہ و
بر بعض خط رد وبطلان کشیدہ وحال آنکہ دران میان احادیث ست کہ در کتب معتبرہ مذکور است
ونزد کبرای علما دین ازفقہا ومحدثین مقبول وائمہ فقہ تمسک واحتجاج بدان نمودہ سلفا بعد این

عبارت خاتمہ شرح سفر السعادہ

باب طالب را در وادی حیرت و وحشت انداز و اما حکم بعدم صحت بحسب اصطلاح محدثین چندان عزابت
ندارد چه حدیث صحت چنانچه در مقدمه معلوم شد درجه اعلا است و دایره آن تنگ جمیع احادیث که در کتب
مذکور است حتی در این شش کتاب که آنرا صحاح سته گویند همه باصطلاح ایشان صحیح است بلکه تسمیه آنها بصحاح
باعتبار تغلیب است و نیز معلوم شد که حدیث صحیح است و حسن و ضعیف و هر یکی از صحیح و حسن لذاته
و لغیره و تعریف هر یکی از این اقسام سابقا معلوم شده احتیاج باعاده و تکرار آن نیست اکنون که شیخ بمصنف
نفی صحت از حدیث میکند و میگوید که این حدیث صحیح نیست یا نفی درجه اول میکند که صحیح لذاته
است یا احتمال آنکه بمذهب تضییق و تشدید که در شروط صحیح کرده رفته باشد موافق آنچه از بعضی در دوم
درین باب نقل کردیم و قول وی که گفته بصحت نرسیده نفی صحیح لغیره بود یعنی در حد ذات صحیح نه و
بکثرت طرق و تعدد روایات نیز بدرجه صحت نرسیده پس نفی هر دو قسم صحیح نموده باشد یا این
هر دو عبارت که صحیح نشده و بصحت نرسیده بیک معنی بود و بر هر تقدیر در صحت چندان موجب حیرت
و وحشت نبود و اما آنکه می گوید ثابت نشده و بثبوت نرسیده ظاهر در نفی درجه دوم است که حسن است لذاته
و لغیره و نفی مرتبه ضعیف نیز احتمال دارد و بر جمیع تقادیر تواند که مراد وی نفی لفظ حدیث بود یعنی ورود
حدیث باین لفظ مخصوص صحیح نشده و بثبوت نرسیده بلکه آنچه بثبوت رسیده لفظ دیگر است بمضامین نقل
محدثین درین باب بسیار رود و باندک تغیری که در لفظ رود او را حدیث دیگر خوانند الی آخر ما قال
او رحمه الله محقق ممدوح بعد فاصله لکنها هی همچنانکه در مسایل فقهیه اختلافات است که یکی بوجوب رفته
و دیگری بحرمت و یکی مستحب داشته و دیگری مکروه پنداشته باجتهادی که کرده و دلیلی که او را دست داده در
باب نیز مثل این اختلافات راه دارد و بوقوع می آید شخصی یا جماعه حدیثی را تضعیف نموده یا نسبت
بوضع کرده اند قوم دیگر آنرا بتصحیح رسانیده و اثبات نموده این معنی بر متتبع و متفحص فن حدیث روشن است
نیز باید دانست که از ارباب انتقاد احادیث جماعه اند که درین باب غلو و افراط دارند و بدرجه تعصب

بیچونکی شرم بھی اصلا نہین ہیہات ہیہات حس وادراک ایسا سلب ہو گیا کہ اسقدر بی سر و پا بکار ہتے
ہین صدق رسول اللہ حب الشی یعمی ویصم الحدیث محبت انکا معجزہ اثر قدم اور ہوائے نفس نے اندھا کر دیا کہ نہ لحاظ دیکھنے
نہ خندق ایسی کلمات مونہہ سے نکالتے ہین کہ اپنے پاؤن چاہ ہلاکت مین ڈالتے ہین اور دائرہ نقض و اعتراض مخالفین دین
نبوی و مجادلین سنت و جماعت کا کتب احادیث واہل احادیث پر وسیع ہوتا ہی نہین معلوم منکر ہماد کا مافی الضمیر کیا ہی
اور مذہب کونسا اختراع کرنا چاہتی ہین جو بہانہ انکار صرف ایک معجزہ اثر قدم کے اصل اصول اور جماعت اہل حق کو بیردہ مین
مٹانا اور توڑنا چاہتی ہین افسوس صد افسوس ثم حیث مصداق یخادعون اللہ والذین امنوا وما یخدعون
الا انفسہم وما یشعرون ہوئے فارق جماعت کی لئی دیکھین کیا حکم ہی کتاب و سنت سے **وجہ دوسری**
ہم بطریقہ فہم عام خواص و عوام اولی الافہام تحریر و تقریر صاف و شفاف سی ہویدا صغار و کبار کر دیتی ہین تا کہ
حقیقت حدیث فہمی منکر ہماد سب پر ظاہر ہو جاوے منکر صاحب سنین اور منقوش خاطر رکھین اگر وہ غور سی کلام
شارح کو سوچین تو خاص ہین کلمہ بلا سند کہنی سی بھی نظر بر عبارات مستندہ مابعدہ جسکو کہ منکر مضم کر گئی ہین ثبوت
معجزہ بسند معتمد متحقق ہی کیونکہ شرح مائۃ عامل خوان تک بھی جانسکتا ہی کہ متن بعض کے واسطی ہی اور
لکن حرف استثنا اور واسطی رفع توہم ناشی ماقبل کے تو معنی قول شارح صاف یہ ظاہر ہین کہ ناظم و سوا
اسکی بعض متکلم علی الخصائص نے یہ ذکر کیا ہی مگر بلا سند ہی اور سیوطی رح سند رزین رح لکھتے ہین جس سے صاف
معنی منکرہ مزعومہ منکر مردود وناء معتبر ہین کیونکہ پہلی اس سے نصیحت منکر خود شارح کے کلام سے بہی صاف مقصود
صدر ظاہر و باہر ہی کما اشیر الیہا اور پھر خود شارح رزین رح کو نشان دیتے صاحب صحاح سے تعبیر کرتی ہین کہ یہ
صاف اشارہ ہی اظہار سند کا اسلئی کہ حال رزین صاحب صحاح کا سب اہل حدیث پر کالشمس فی وسط النہار
روشن و آشکار ہی کہ اونہون نے اپنی کتاب مین جو حدیث لکھی ہی باسناد صحیحہ لکھی ہی اور نام اونکا مثل آفتاب و ماہتاب
اس لقب سے روشن ہی حتی کہ اپنی ذی اعتبار و باوقار ہین ائمہ حدیث مین کہ صاحب مشکوۃ تک مثل صحیحین
وغیرہما انکی کتاب سے بہی صرف انکی اعتماد و تحریر پر بغیر بیان سند کے انکی حدیث مرویہ نقل کرتی ہین چنانچہ

بہول گئی اگر صحاح رزین کو بہی کتب معدودہ مین لکہدیتی تو گو کہ ہمراہ اور معدودین کے رزین و صاحب مشکوۃ

کی رو جو نسبے بہی شہر مسارے ہوتے لیکن اپنی دلین تو خوش ہو لیتے ہرچند مولانا شاہ عبد العزیز قدس سرہ صاحب نے جگہ جگہ اپنی

تصنیفات مین انہین کتب معدودہ متہمہ کے سند خود لاہین اور محققین ائمہ حدیث ہزار جگہ انکی احادیث مرویہ لکہتی

ہین مثل صاحب صواعق محرقہ ابن حجر مکی وغیرہ کما ہو ظاہر علی ناظری کتبہم سیما نسبت حاکم رح شیخ کمال الدین

ابن ہمام اور امام نووی شارح مسلم اور محقق دہلوی وغیرہم محققین جو جو توثیق اور تخریج احادیث مرویہ اوسکی

مستدرک کی کر بیشتر علی شرط الشیخین لکہتی ہین ماہرین فن حدیث پر روشن و آشکار ہی جو شخص کچہ بہی نظر ان

صاحب نظر ذکی کتب پر بلکہ صرف مقدمہ شرح سفر السعادۃ پر محقق دہلوی کے بہی رکہتا ہی تو جانیگا کہ عدم

توثیق مستدرک حاکم وغیرہ کتب معدودہ منکر مستدرک ہی اور ہم تصریح اسکی بسیط و تفصیل نقول عبارات

محققین مرقومہ بین یہان لکہدیتی لکن چونکہ یہان ثبوت معجزہ مرقومہ یا عجائب صاحب معجزہ مقتضی الحق ابلج والباطل

لجلج والحق یعلو ولا یعلی رزین صاحب صحاح وغیرہ محققین کے سند سے ثابت و متحقق ہی سو اس مقام مین اب

گفتگو اوس باب مین مستدرک محض اور طول کلام ہی اسلئے اوس سے قطع کشح مناسب متصور ہے لیکن ہم منکر

جیو کو پہر اتنی نصیحت کئے دیتی ہین کہ اس قسم کی باتین آگا پیچہا دیکہکر مخالفین ہاتہ پاؤن بچاکر

مونہہ سے نکالین در خانہ اگر کس ست ایک حرف بس است فافہم وتدبر الحق من یہدہ اللہ فلا مضل لہ ومن

یضللہ فلا ہادی لہ ۔ بتیسوین ۳۲ پہر صاحب فتح المتعال نی بطریق سوال و جواب کے لکہا ہی صورت

سوال کیہ فی المدائح النبویۃ انہ صلعم لان لہ الصخر واثرت قدمہ الخ صورت جواب یہ کہ قال الحافظ السیوطی

فی الخصائص ومما اوردہ رزین صاحب الصحاح فی خصائصہ فقال ولما الان اللہ الحدید لداود فلان الانۃ

الحدید معروفۃ بانہا بوقد الان الحجارۃ لمحمد ولا یعرف لین الحجارۃ بالنار ولا بغیرہ وہذا اعظم واعجب من

کان اذا مشی علی الصخر لانت تحت قدمیہ واذا مشی علی الرمل لا یؤثر فیہ حرفا للعادۃ فی الحجارۃ ۔ تینتیسوین ۳۳

صاحب فتح المتعال مرقوم اسی کتاب مین ابتدا سے لکہتے ہین ونحن نذکر ما نقل عن کل نبی من المعجزات وما ثبت لنبینا

ذکرہا فی آخر اللباب علم ارمن ذکر ذلک الخ یہ توجیہات علیہ مخدوش مردود ہی اول تو حقیقت تاریخ دانی
مخدوم ظاہر و باہر ہی کہ صاحب فتح المتعال محقق ذی کمال و علی بن برہان الدین محدث بہت بڑی محقق و محدث ہو کر تاخر
صاحب سیرت شامی ہین تو نسبت تاخر کے لکھتی ہین کہ جا ذکرہ ظہر مرۃ بعد مرۃ بقول اہل ہند آنکھو نسے نہین دیکھی علی الخصوص
علی بن برہان الدین جو لکھتی ہین الی آخرہ جیسا روایت مین ظاہر ہوا اور صاحب فتح المتعال جو خدمت گذاری صاحب سیرت شامی کے
کرتی ہین تعجب ہی کہ منکر جیسو نے باہمہ دعوی کثرت خوانی و سیر دانی اوسکی سیرت نہین دیکھی سو اسکی سیر ہم دنہین دکھلا دیتی ہین دیکھین
صاحب فتح المتعال کے عبارت بعینہا یہ ہی ومن العجب ان الحافظ الشامی لم یقف علی ما ذکرہ ابن سبع والنیشاپوری
وغیرہما من تاثیر قدمہ الشریفۃ فی الصخرۃ الی آخر ما قال دوسرے خود کلام منکر مین تعارض و تناقض ہے اہل انصاف
دیکھین کہ خود تو صاحب مواہب اور ابن جوزی کو اول معتبر لکھا جنکے تقریر سے ثبوت موجود واضح ہی کہ نقل و ظہر اور امام
سیرت شامی کو معتبر بتلاتی ہین کہ استطراع ترجمہ مین یہا جلال الدین سیوطی کو حاشیہ جامع روایات و ماہر تاجین الکار بتلاتے ہین
اور جہین اثبات معجزہ مانے تصانیف اسکی کتب نامعتبر و بیکار فرماتے ہین کہا اشرنا الیہ نفا تہ ہے اگر قول متاخرین بزعم منکر
قابل اعتماد نہوتا تو علی بن برہان الدین اور صاحب فتح المتعال و غیرہم محققین مسئلہ کہ فضیحت کنندہ ہین صاحب سیرت شامی کے اور
متاخرین اوس سے زیادہ تر لائق الاعتبار ہوچکا ہین جو تہی یہ کہ صاحب سیرت شامی کا مآل و انجام مقال بہی منکر نہین سمجھا
بلکہ اگر کوئی منصف با ادب نیاز سیر عبارت خود اوسکی غور سے دیکھی تو کیفیت مذاق اوٹہا سکتا ہی کہ وہی کس ادا و آداب
سی لکہتا ہی لم ار من ذکر ذلک الخ یعنی نہی نہین دیکہا کسیکو کہ ذکر کیا ہو اسکا اور تحریر مشیخ بہی انتفا و جو نقل کرتا ہی تو قول شیخ
یہ ہے لم نقف علی اصل و لا اسند و لا رای الخ یہی یعنی شیخ کا پاس ادب احتیاط ہی قابل غور ہے کہ وہ ان منکر کسطرح
استبداد و اصرار نہین کرتا بلکہ چونکہ اوس تک کوئی حدیث اوسنے دیکھی تہی تو اسی شک پیاس احتیاط اصرار نہین کرسکا
اپنا عدم وقوف و عدم جرات ظاہر کیا نہ انکار و استبداد بافات حجج زبردست معاذ اللہ مثل منکر ہمارے کہ یہ قسم
اثر ہی اس درجہ کا کہ صاحب ذوق سلیم صفا اسرار اظہار کلمہ عدم وقوف و عدم رؤیت سے پا سکتا ہی کہ واقعہ مین اصل اوسکا
سند ہو مگر یہ نہین واقف ہوا بلکہ منصف غیر متعسف وہ حاشیہ پر پانچو ین صفحہ مین پہلی سطر منکرہ کی دیکھیگا تو وہ نا دار

سوائی تفسیر و تفریہ حسا لیس میں لکھتی ہیں و کان اذا یمشی علی الرمل لا یری اثر لکن یوثر قدمہ فی الصخر

انتہی تینتالیسویں [۴۳] حافظ پہر امام احمد بن محمد مقری فتح المتعال میں فتاوائے شیخ جلال الدین سیوطی

سے لکھتی ہیں کہ کسی شخص نے سوال کیا شیخ سے کہ ہل ما ذکرہ الثعلبی والطرطوسی فی تفسیرہما ان النبی لما حفر

الخندق وظہرت الصخرۃ وعجزت الصحابۃ عن کسرہا نزل الی الخندق وضربہا ثلاث ضربات وانہا لانت

لہ وتفتتت صحیح ذلک ام ضعیف تو جواب دیا شیخ نے کہ اما حدیث الصخرۃ التی ظہرت فی الخندق وعجزت الصحابۃ

من کسرہا وضربہا ثلث ضربات فکسرہا فانہ صحیح ورد من طرق بالفاظ متعددۃ فاخرجہ البیہقی وابو نعیم معا فی

دلائل النبوۃ من حدیث عمرو بن عوف المزنی ومن حدیث سلمان الفارسی ومن حدیث براء بن عازب واصلہ

فی الصحیح من حدیث جابر قال انا یوم خندق الحدیث چوالیسویں [۴۴] ابو عصمہ کہ معتمد و متمسک علیہ صاحب

مدارج ہیں بیچ نوادر القصص کے لکھتے ہیں چالیسویں باب میں معجزہ دوازدہم مروی از عکرمہ گفت کہ بود رسول خدا ہر وقتی

کہ بر سنگ قدم می شد آن سنگ تحت قدم وے ہمچنانکہ حدید در دست داؤد و پینتالیسویں [۴۵] ابو بکر

احمد بن محمد بن العباس البلخی محدث تفسیر عیان فی معانی القرآن میں تحت قولہ تعالیٰ فیہ آیات بینات مقام

ابراہیم لکھتے ہیں و قولہ تعالیٰ فیہ ای فی البیت بینات ای علامات واضحات مقام ابراہیم ہو الحجر الصلب وظہر

ذا اثر القدم الذی قام علیہ ابراہیم عند بناء البیت او عند غسل امرأۃ اسمعیل راس ابراہیم وحین نادی الناس بالحج

وان قیل ہم الواہم ان الحجر الصلب صار تحت قدمی ابراہیم لینا کالعجین والطین فما وجہ افضلیۃ محمد صلعم مع ان افضلیۃ

علی جمیع النبیین والمرسلین بل علی تمام المخلوقات ثابتۃ بالاتفاق قلت ان تلین الحجارۃ تحت قدم نبینا

بل تحت ذرعہ وساعدہ ایضا ثابت بالدلایل الباہرات والحجج القاہرات کما نبہ بذلک الکملاء فی

تصانیفہم مثل امام ابی سلیمان احمد بن محمد بن ابراہیم الخطابی ومحمد بن المکی واسحاق بن ابراہیم کذا صرح حماد

بن صالح عن سعید بن سوید فی اعجاز النبوۃ فثبت افضلیتہ بہذا الوجہ ایضا وبہذا ظہر بطلان قول

من قال ان فی اسناد تلک المعجزۃ الشریفۃ اسنادا ضعیفا خلاصہ معنے یہ کہ بیچ اس خانہ کعبہ کے نشانیاں واضح

بسبب عدم وقوف بعدم رویت اسکی شیخ جلال الدین سیوطی کے ساتھ اعتقادی ہین جیسا کہ یدل علیہ قولہ ونا ہیک
باطلاع الشیخ الخ سو واضح ہوگیا مصرحات صدر سے کہ شیخ نے بعد وقوف رویۃ اسناد صحیحہ صحاح جو کہ قول دال
تو نہایت ظاہر ہی کہ علت انکار صاحب سیرت رفع ہوگئی اگر صاحب سیرۃ خصائص صغرا الشیخ پر وقوف پاتا تو بیشک
وہ بھی مثل شیخ رجوع ظاہر کرتا لانہ قد ثبت فی محلہ ان المعلول یرتفع عند ارتفاع العلۃ تو رہ گیا منکر صرف
برہان الدین متفرد سو بھی انکاری ہیں اور مثبتین جمع کثیر و جم غفیر مثل اہالی مجمع جمعہ مقرین رویۃ احادیث
و روایات صحاح و کل فضلا اب دیکھیں منکر جیو اور یہ ہین تھین آدی کہ مثبتہ کون ہوتا ہی دیتے ہین کہ وان اور
توفیق و تطبیق مضمون مستند کہان اور آماجگاہ تیر بازگشت کون اور کہان اور کیونکر ہی اب
بغور و تامل ملاحظہ فرماوین قول منقول شیخ ابن ہمام جو رقم فرمایا ہی کہ اذا انفرد واحد بخبر قد شارکہ
خلق کثیر مثبتین کے لئے موید ہے یا منکر کے لئے تنبیہ یہ بھی یاد رہی کہ عند اہل العلم والایقان
زیادہ تر باعث عدم تصریح اسامی ہر ایک قائل کا بطریق عنعنہ اور سبب عدم اظہار رفع الحدیث
الی کل قائلیہ علی ما طابق بتعریف الخلاصہ وحاشیہ شرح النخبہ وغیرہا بنسبت بشیر متکلمین علی الخصائص
اس قسم کی معجزات کے یہ بھی واضح اور لائح ہی کہ ازبسکہ یہ امور خلوت اور جلوت مین عموماً اور خصوصاً بطریق
خرق عادت واقع ہوتی ہیں تو خاص و عام بلا خلاف ایک زبان راوی ہوئے سو کثرت شہرت نے تحقیق و تعین
رواۃ سے انہیں مستغنی کر دیا کما یشہد بہ قول صاحب المواہب ہو مشہور قدیما و حدیثا الخ و قول صاحب
الخلال قد اثبتہا المحدثون فی تصانیفہم من الثقات و تکلم بعض الجہلۃ الاغمار المتقاعسین علی عدم سندہ
المعجزۃ فہو من فرط جہلہ و عدم ممارستہ الخ اور موید اسکی ہی تمام تصریحات مرقومہ تفاسیر [illegible]
وغیرہا اور یہی تسامح ایسی امور مین مجمع علیہ اہل ایمان و ایقان ہے کما اشرنا الیہ من تصریحاتہ الشیخ السیوطی
والامام احمد رحمہ فی ذیل الروایۃ الاحد والثلاثین سو بتیس اسی جہت کر انبیا کی سند مین اسکی کہ معجزات
و آیات فضائل سے ہی متکلف نہیں ہوئے سو عبارت مقدمہ صحیح مسلم اعنی عن ابن سیرین قال لم یکونوا

نیہم اور مستحقر اور مستخف حضرت خیر البشر ساب حضرت خیر البشر ہی کما صرح بہ فی حاشیہ شرح الوقایہ
حیث قال قد اجتمعت الامۃ علی ان استخفاف نبینا و بای نبی کان من الانبیاء کفر الی آخر ما قال قال
صاحب الشفاء ان جمیع من عاب النبی والحق بہ نقصا الی قولہ وھکذا ان یقتل ولا یقبل توبتہ وہذا کلہ اجماع من العلماء
وائمۃ الفتوی من لدن الصحابۃ الی الآن ہلم جرا تو عند التحقیق والتطبیق صداقت اس خبر لانیوالے کی کما ہی حقہا
ثابت و متحقق اور قابل قبول قلب سلیم ہی اسکا انکار نہین کر سکتا کوئی مگر امیم سالک صراط غیر مستقیم اور علاوہ اسکے
ایک دوسرے تقریر سے یون خیال کرنا چاہیئے کہ معجزہ مرقومہ ایک شی متنازعہ فیہ ہی مقر و مثبت و مصدق اسکے
اور منکر مانع اور مکذب اور قرآن شریف مین پروردگار عالم حکم فرماتا ہی یاایہا الذین امنوا اطیعوا اللہ و اطیعوا الرسول
واولی الامر منکم فان تنازعتم فی شیء فردوہ الی اللہ ورسولہ ان کنتم تومنون باللہ والیوم الآخر ذلک خیر
واحسن تاویلا سو اگر دعوے ایمان کا اور تبعیت خدا و رسول صلعم کا منکر کو ہی تو تعمیل کرین امر الٰہی کی یعنے رد کرین
اسی طرف خدا و رسول صلعم کے تو تعمیل مین اسکی بجز رد طرف قرآن اور احادیث متواترہ صحیحہ اور نصوص علمای ثقات کی کوئی
چارہ اور علاج نہین سو اب دیکھیئے کہ افضلیت رسول صلعم مثل آیات تلک الرسل فضلنا بعضہم علی بعض اور کان فضل اللہ
علیک عظیما جمیع انبیاء سے ظاہر و باہر اور احادیث متواترہ مثل ان اللہ فضل محمدا علی الانبیاء وغیرہ مصرحہ
کتب صحاح و شفا مفسرہ اللہ الصمد مسلمہ و اجماعی صحابہ و تابعین علما و کملاء فرق اسلامیہ ہی مصدق و موید اسکے
چنانچہ تصریحات مکرر بطریق مثنی ہمنے اوپر درج و اظہار کر دیا گیا کہ جتنے معجزات اگلے پیغمبرونکو دیئے گئی وہ ہمارے
پیغمبر خدا مین جمع ہوئے اور معجزہ ہذا بالاتفاق حتی حسب اقرار منکر بھی نسبت بحضرت ابراہیم ثابت اور متحقق تو صداقت
خبر ہذا پر قرآن اور احادیث متواترہ صحاح گواہ ناطق ہمراہ یعنی اسکی مطابقت ان سے ہویدا تو اب تکذیب اسکی اور
جدال و شقاق ساتھ قائلین اسکی درحقیقت تکذیب خدا و رسول صلعم اور جدال و شقاق با خدا و رسول صلعم اور خرق اجماع اور
خروج از اطاعت خدا و رسول صلعم اور باہر ہونا جماعت سے ہی تنبیہ دیگر کہ اگر کوئی بمصداق مخاطبین مضمون
افتومنون ببعض الکتاب وتکفرون ببعض سب سے پیرو ہوتا دست بردار ہو کر بلحاظ خدا و رسول صلعم از راہ اطاعت

سائر آیات الانبیا بالمجموع خاصہ ابراہیم ہی نہ فرداً فرداً علاحدہ علاحدہ مقصود ہیں تا کہ
کیفیت اسکی بر طالب علم ایسا غور جو ان تک پہنچے ہویدا ہی اور یہہ امانت داری منکر تو باقی تحتانی نیچے
ہر مبتدی خیال کرسکتا ہی کہ باوصف تصریح آیات الیعہ مرقومہ عبارت کبیر مذکور یہہ تحریر انکی بہیہ
مروجہ دیکھا ہی کہ لیس التفاسیر واضح گشت اثر قدم بر سنگ و بقاء آن تا مدت طویل از معجزہ مختصہ ابراہیم ما
اور علاوہ اسکی بفحوائے الکذوب لا حافظہ لہ خود یہہ تحریر مخالف ہی تحریر سابق سے کہ خود دیکھہ آئی ہین کہ
اثر قدم ابراہیم بر سنگ و غوص آن دران و بقاء اثر آن زمان دراز خاصہ ابراہیم ہست اور حوالہ دی ہی انہی
تفاسیر مرقومہ کا کہا شرنا و نقلنا و نبہنا غرض الکلام حکایات متناقض و تخالف نہیں تحریر عالیہ میں کہ گنتی
احصا و شمار کری فاعتبروا یا اولی الابصار. بالجملہ وجوہ مسلمہ خاصۃ لابراہیم کہ شمار کر بہی وجوہ
عدیدہ مفیدہ مطلوب منکر نہیں کیونکہ بالمجموع ان تمام امور کو وہ خاصۃ لابراہیم لکہتے ہیں اور مجموعہ
وسطی اثر قدم کسی نبی کی کسی اور پر سنگ پر منافی نہیں جیسا کہ نسبت افضل انبیا خاتم المرسلین کے
لئے مصرحات مواہب و شفا اور روایات مشکاۃ مرقومہ بالا ابل ہی کسطرح ثبوت معجزہ مرقومہ ثلث
متحقق تہی کہ خود صاحب تفسیر کبیر کی بشہادت صاحب خمیس ظاہر و باہر ہی کہا مر فی روایۃ الثالثۃ اور
علاوہ اسکی مؤید ہی اسکی خود تصریح صاحب تفسیر کبیر کہ خاص عبارت محولہ منکر کے اوپر تحت آیہ ان اول
موجود ہی تعجب ہی کہ منکر دعوی رکہتی ہیں تفسیر دانی اور تفسیر کے کا اور اسے دیکہا یا سمجہی نہیں
تعجب کہ مضمون آیہ افتؤمنون ببعض الکتاب وتکفرون ببعض کے آپ کہیں کہو کر دیکہیں منکر بہادر
فضیلۃ ثانیہ میں ہی وہذا لا یقدر علیہ الا اللہ ولا یظہرہ الا علی الانبیاء انتہی موضع الحاجۃ دیکہنا
غور کرین کہ یہی مفسر خود لکہتا ہی جس سے تعمیم و اسطی سب انبیا کے ظاہر ہی یا خصوصیت کسے خاص متعیہ
ہی دو مصر بالفرض والتقدیر یہاں خاصہ مجموعی نہ بہی مراد لیا جاوے تب بہی نفی معجزہ رسول مقبول
محض دسہو نا معقول ہے کیونکہ کوئی عقیل فہیم مرصع المفسر کلام خود جو عوام اہل کلام رد درانف ہوا

